الاوقات الفاضلة کالسجود وعند الاذان ومنہا تقدیم الوضوء والصلوٰۃ واستقبال القبلۃ ورفع الیدین وتقدیم التوبۃ والاعتراف بالذنب والاخلاص وافتتاحہ بالحمد والثناء والصلوٰۃ علی النبی ص والسؤال بالاسماء الحسنیٰ۔ قال الشارح وفی القسطلانی وان یختم الدعاء بالطابع وھو امین ولا یخص نفسہ بالدعاء بل یعم لیدرج دعاءہ وطلبہ فی تضاعیف دعاء الموحدین ویخلط حاجتہ بحاجتہم لعلہا ان تقبل ببرکتہم وتجاب۔

پھر یہہ مذکورات آداب دعا کے جتنے ضبط ہین ضروری ارکان ادا اور اسباب اجابت سے او سکے ہین اور کل مدلل ہین باحادیث صحاح چنانچہ اکثر کی انکے احادیث مذکورہ صدر مین ضمناً دلائل صریحی ہین اور بعض عملاً مدنظر چنانچہ تقدیم وضو وصلوٰۃ۔ تو چونکہ استدلالاً ابھی تصریح اسکی حسب دعویٰ مناسب بنا بریہہ حدیث ترمذی کی یہان مرقوم روی الترمذی عن عبداللہ بن ابی اوفی قال قال رسول اللہ صلعم من کان له الی اللہ حاجۃ او الی احد من بنی آدم فلیتوضا ولیحسن الوضوء ثم لیصل رکعتین ثم لیثن علی اللہ ولیصل علی النبی ص ثم لیقل لا الہ الا اللہ الحلیم الکریم الحدیث اور عثمان بن حنیف کی روایت مین مجرد وضو ہے۔ اور دعا بعد فریضہ مین ان دونون آداب کے تقدم خود موجود میسر۔ اما استقبال قبلہ پھر یہہ بنسبت منفرد اور مقتدیون کے ہے ورنہ امام کو عند الدعا مانند خطبہ کے رخ کرنا ہے طرف لوگون کے اسود عامری تابعی ثقہ صحابی جلیل الاعتبار عامر شامی کا بیٹا اپنے باپ عامر سے روایت کرتا ہے حافظ ابوبکر بن ابی شیبہ تبع تابعی علامہ دہر جو شیخ ہے امام بخاری امام الحدیث کا اور اکثر علما اہل طبقہ اوسکے شاگرد ہین اونہون نے بدو واسطہ عن الاسود العامری عن ابیہ رسول اللہ صلعم سے روایت کیا ہے انہ قال صلیت مع رسول اللہ صلعم الفجر فلما سلم انحرف ورفع یدیہ ودعا الحدیث یعنی نماز پڑھا مین ساتھہ رسول اللہ صلعم کے فجر کی سو جب سلام پھیرا حضرت نے گھومے اور اُٹھایا دونون

ف یہہ نو آداب ہین احیاء العلوم مین دس آداب لکھے ہین اور کل کو بدلائل صحیح مدلل کیا ہے ۱۲ م

ترک مضائقہ نہین — فلذا قال الشیخ السبکی المذکور واما من ترکہ لمقصد من المقاصد فلا یتوجہ الیہ الوعید المذکور وان کنا نری ان ملازمۃ الدعاء والاستکثار منہ ارجح من الترک لکثرۃ الادلۃ الواردۃ فی الحث علیہ انتہی — ہان چونکہ یہہ دعا ارکان یا اجزاء سے نماز کے نہین ایک جداگانہ عبادت ہے مرادف اوس کے اور آداب سے ہے خاتمہ صلوٰۃ کا یا مہر اجابت صلوٰۃ جیساکہ آمین پیچھے فاتحہ کے اور نماز عید بسبب روزہ رمضان کے بنابر کسی مقصد سے گاہے ترک داخل وعید نہین نہ مخل صلوٰۃ — اور چونکہ گاہے مجرد بعض عبارات ادعیہ کے قرأت پر اکتفا بھی شارع سے مفہوم بنابر کسی ضرورت کے سبب سے یا اس قصد سے کہ لوگ اسکو جزو صلوٰۃ سے نجان لین یا یہ کہ فرض اور سنت مین تفریق ہو یا اس اظہار کے لئے کہ گاہی مجرد منہہ سے کچھہ کلمات دعائیہ پڑھہ لینا بھی کافی ہوتا ہے پس ان مقصدون سے گاہے مجرد بعض ادعیہ کے قرأۃ پر اکتفا مضائقہ نہین جیساکہ گاہے مجرد چار رکعت پر فریضہ ظہر کے یا تین رکعت پر فریضہ مغرب کے اکتفا بدون سنت رواتب کے یا رکعات صلوٰۃ مین مجرد ارکان خمسہ قیام و قرأۃ و رکوع و سجود و تشہد پر اکتفا بدون اذکار مسنونہ کے لمقصد من المقاصد مضائقہ نہین استخفاف و تساہل و تکاسل مین مضائقہ ہے — یہہ بیان احکام دعا کا گذرا —

**اما آداب دعا** — پھر آداب دعا چند ہین ضروری اوسکے مجملاً بعض یہہ ہین روی الترمذی عن ابی ہریرہ رض عن النبی م ادعوا اللہ وانتم موقنون بالاجابۃ واعلموا ان اللہ لا یستجیب دعاء من قلب غافل لاہ — یعنی دعا کرو اللہ سے [illegible] لیکن اوسکے قبول کا یقین کرکے اور جان رکھو یہہ کہ اللہ نہین قبول کرتا ہے دعا کو دل غافل سے کے جو کھیل کرتا ہے — وروی الطبرانی بروایۃ عائشہ رض ان اللہ یحب الملحین فی الدعاء یعنی بیشک اللہ بہتر محبوب رکھتا ہے الحاح کرنیوالون کو دعا مین — بنابر اجابت مشروط ہے ساتھ اخلاص کے وفیہ قولہ تعالیٰ فادعوہ مخلصین لہ الدین — عون الباری شرح بخاری کے صفحہ ۱۸ جلد ہشتم مین ابن جوزی کا قول نقل کیا ہے قال ومن جملۃ آداب الدعاء تحری

واضح ہو کہ تفصیل رخ کی امام کے مقتدی اور رخ مقتدی بقبلہ پاین دلیل ہے جو بروایت اسود عامری
اور سمرہ بن جندب و براء بن عازب اور جابر بن سمرہ معلوم ہوا کہ حضرت صلعم بعد نماز جو دعا کرتے تو
لوگوں کے طرف رخ کرکے پس لوگوں کا رخ بدستور بجانب قبلہ مفہوم ہوا ۔ اما منفرد کا رخ بقبلہ
سو بدلیل حدیث عمر بن الخطاب عند احمد والترمذی کان النبی صلعم اذا انزل علیه الوحی سمع عند
وجهه دوی کدوی النحل فانزل علیه یوما فمکثنا ساعة فسری عنه فاستقبل
القبلة ورفع یدیه وقال اللهم زدنا ولا تنقصنا الخ وحدیث ابی ذر رض عند الترمذی
من قال دبر صلوة الفجر وهو ثان رجلیه قبل ان یتکلم لا اله الا الله وحده لا شریک
له الحدیث ۔ اقا یہ کہ اولا کبریائی مولا کی باواز بلند شروع کرے سو بایں وجہ کہ زمانہ رسالت میں
اور خاصة جماعت میں رسول اللہ صلعم کے نماز کے بعد اول اسیکی کثرت تھی اسی ذکر کی آواز سنکر بقیہ لوگ
جان لیتے تھے کہ نماز کا سلام پھر گیا ۔ ابوداود نے ابن عباس رض سے روایت کیا ہے انه قال
کان یعلم انقضاء صلوة رسول الله صلعم بالتکبیر ۔ یعنی جانا جاتا تھا ختم ہونا نماز کا
رسول اللہ صلعم کے بسبب تکبیر پکارے جانیکے ۔ اور مسلم میں ہے انه قال کنا نعرف انقضاء
صلوة رسول الله صلعم بالتکبیر وفی روایة ما کنا نعرف انقضاء صلوة رسول الله صلعم الا
بالتکبیر ۔ اور لفظ نسائی کا یہ ہے انه قال انما کنت اعلم انقضاء صلوة رسول الله صلعم
بالتکبیر ۔ اور مسلم و ابوداود دونوں میں ہے وقال ابو معبد مولی ابن عباس عنه
انه قال ان رفع الصوت بالذکر حین ینصرف الناس من المکتوبة کان
ذلک علی عهد رسول الله صلعم ۔ یعنی کہا ابو معبد نے کہ عبداللہ بن عباس رض سے سنا میں
وہ کہتے تھے کہ بیشک بلند کرنا تھا آواز کا ساتھ ذکر اللہ کے جسوقت فارغ ہوتے تھے لوگ نماز
فرض سے تھا یہ عمل اوپر زمانہ رسول اللہ صلعم کے ۔ وقال ابو معبد وان ابن عباس قال
کنت اعلم اذا انصرفوا بذلک اذا سمعته اور کہا ابو معبد نے اور بیشک ابن عباس
نے یہ بھی کہا کہ تھا میں جان لیتا جب جماعت ختم ہوتی یعنی لوگ سلام پھیرتے بسبب سننے

ہاتھ کو اپنے اور دعا کیا - حدیث ایسی قلیل الواسطہ صحاح ستہ مین بہت کم ہین اور قلیل الواسطہ کا اعتبار محدثین کے نزدیک بہت بڑا ہے چنانچہ ثلاثیات بخاری تمامی مرویات بخاری پر اسی وجہ سے عالی مرتبت ہین اور یہہ انحراف بخاری مین بھی بروایت سمرہ بن جندب مروی ہے قال کان رسول اللہ صلعم اذا صلی صلوۃ اقبل علینا بوجہہ اور مسلم مین براء بن عازب رضہ سے مروی ہے قال کنا اذا صلینا خلف رسول اللہ احببنا ان نکون عن یمینہ یقبل علینا بوجہہ قال فسمعتہ یقول رب قنی عذابک یوم تبعث او تجمع عبادک — اور اصل اوسکی مختصرا نسائی مین بروایت جابر بن سمرہ باب انحراف مین فانما سلم انحرف تک وارد ہے — اور حضرت علا حضرمی رضہ سے بھی مانند حدیث اسود عامری کے ثابت ہے کہ بعد نماز فجر کے مقتدیون کی طرف رخ کرکے ہاتھ اوٹھا کر دیر تک دعا کرتے رہے — پھر یہہ بیان آداب دعا کا گذرا — اما کیفیت مخصوص ادائے دعا کی - پھر دیون ہے کہ اگر منفرد یا مقتدی ہے تو بدستور بعد نماز قبلہ رخ بیٹھا رہے — اور اگر امام ہے تو رخ بدلکر طرف مقتدیون کے مونہہ کر بیٹھے پھر اولا کبریائی مولا مجیب الدعوات مشکل کشا کی بآواز بلند شروع کرے بعدہ استغفار پھر تہلیل و تحمید و تسبیح و تقدیس پھر نبی صلعم پر درود و سلام بھیجے پھر دونون ہاتھ اپنا سینہ کے برابر اٹھا کر دونون کو کشادہ ملائے ہوئے ہتھیلیون کو اپنے مونہہ کے سامنے کیے ہوئے بحضور قلب مشغول بدعا ہو اول عبارت متبرکہ و اسماء حسنی کو بولے بعدہ حسب مناسب و حسب ضرورت مفید دین و مفید دنیا کی عبارت بولے جو شامل ہو سوال اور استغاثہ دونون کو پھر ساتھ حمد خدا اور درود مصطفی کے ختم کرے اور اس دعا کے اثنا مین جو مقتدی ہون اونکو بھی مناسب کہ یہہ دونون ہاتھ اوٹھائے ہوئے بدل رجوع اوس مضمون ادعیہ پر دھیان رکھے ہوئے فقط آمین الہی آمین یا رب اغفرلی آمین کہتے رہین پھر مانند امام یا منفرد کے ہر کوئی اون دونو ہاتھون کو اپنے اپنے مونہہ پر ملے بعدہ چاہے اور کچھ وظیفہ پڑھے چاہے تطوع مین لگے چاہے گھر یا اور کسی کام مین جاوے پھر دلائل ان کل امور مفصلہ کے احادیث گذشتہ مین بخوبی گذرے مگر بہ نگر دیگر دعوی کے ذیل مین بنابر کچھ مختصرا مستقل طور پر بھی احادیث دلالت مین ان امور کے لکھنا مناسب ہے

حدا هما وتر دالاخری — انما یہ کہ ہاتھ اٹھا کر اب مشغول بدعا ہو — فقد روی ابوداؤد فی
سننہ والبیہقی فی دعوات الکبیر عن سائب بن یزید عن ابیہ ان النبی صلعم کان اذا دعا فرفع
یدیہ[۱] ومسح وجہہ بیدیہ — یعنی بیشک تھے نبی صلعم جب دعا کرتے تھے تو اوٹھاتے تھے دونون
ہاتھونکو اپنے اور ملتے مونہہ کو اپنے دونون ہاتھون سے اپنے — وروی ابوداؤد عن انس رض قال
رأیت رسول اللہ صلعم یدعو ہکذا بباطن کفیہ — وللبخاری والبیہقی عنہ قال کان رسول
اللہ صلعم یرفع یدیہ فی الدعاء حتی یری بیاض ابطیہ وروی ابوداؤد عن ابن عباس رض
قال المسئلۃ ان ترفع یدیک حذو منکبیک او نحوہما والاستغفار ان تشیر
باصبع واحدۃ والابتہال ان تمد یدیک جمیعا — وعن سہل بن سعد رض ان النبی صلعم
ماکان یدعو الا یصنع یدیہ حذو منکبیہ رواہ احمد وابوداؤد — وروی احمد عن ابن عمر رض
انہ یقول ان رفعکم ایدیکم بدعۃ[۲] ما زاد رسول اللہ صلعم علی ہذا یعنی الی الصدر
وروی ابوداؤد عن مالک بن یسار ان رسول اللہ قال اذا سألتم اللہ فسئلوہ ببطون
اکفکم — وقال ابن عباس کان رسول اللہ صلعم اذا دعا ضم کفیہ وجعل بطونہما مما یلی وجہہ
کذا فی احیاء العلوم — ولابی داؤد عن سلمان الفارسی قال قال رسول اللہ صلعم ان ربکم حیی کریم
یستحیی من عبدہ اذا رفع یدیہ الیہ ان یردہما — وللبیہقی والترمذی عنہ ان اللہ حیی
کریم یستحیی اذا رفع الرجل الیہ یدیہ ان یردہما صفرا خائبتین — وروی الترمذی

[۱] قولہ کان اذا دعا فرفع یدیہ ۱۲ دلالت اسکا ادعیہ خارج صلوۃ پر ہے ضرورۃ نماز مین گرچہ سات مقام دعا کے ہین مگر بجز دو مقام یعنی قبل رکوع اور بعد رکوع بوجہ قنوت دعا مین ہاتھ اوٹھاتے اور پانچ مقامون مین ہاتھ اوٹھانا ثابت نہین محققین نے اسکا دو سبب لکھا ہے ایک تو یہ کہ وہ مقامات خاص دعا کے نہین ہین دعا وہان ضمنا ذیل مین ہے دوسرے ان مقامات مین ہاتھونکو مخصوص وہ شغل سپرد ہین جو رفع پر بھی مقدم و اہم ہین جیسا کہ ہاتھ سینہ پر باندھنا اور راخذ رکبہ اور تکمیل سجدہ و آداب قعدہ پس ضرورۃ دلالت حدیث کا مقید ہوا خارج صلوۃ کے ادعیہ پر ۱۲ م [۲] قولہ بدعۃ ۱۲ یعنی سینے سے زیادہ بلند کرنا ہاتھونکا تمہارے دعا مین بدعت ہے اور انس رض کی حدیث مین بقید استسقا کاندھے تک بلند کرنا سنت ہے اور سہل مین عموم دعا مین کاندھے تک سنت ہے اور حدیث ابن عباس مین تفصیل ہے پھر انسب یہ ہے کہ غیر کدبہ کے دعا مین کف برابر سینے کے رکھے اور انگلیونکا سر مقابل کاندھے کے پہونچے

اور حدیث فضیل بن عباس مین جو تعلیم وارد ہے وتقنع بیدیک یقول ترفعہما الی ربک مستقبلا ببطونہما وجہک ۱۲ م

اس ذکر اللہ کے اور ثابت ہوا ہے کہ بعض اوقات ابن عباس رضؓ وقت ادائے نماز کے جماعت سے علحدہ پہرہ پر کھڑے کئے جاتے تھے ذکر اللہ کی آواز سنکر انقضاء صلوٰۃ معلوم کر لیتے تھے اور پہرہ توڑ کر پھر آپ نماز پڑھتے کہا امام نووی نے شرح مسلم میں ھذا دلیل لما قاله بعض السلف انه یستحب رفع الصوت بالتکبیر والذکر عقب المکتوبة وممن استحبه من المتاخرین ابن حزم الظاهری۔ بعض روایت میں ذکر اللہ بعد الصلوٰۃ کے یہ الفاظ کبریائی کے آئے ہیں الله اکبر کبیرا والحمد لله کثیرا سبحان الله بکرة واصیلا۔ اور تکبیر ساتھ ان الفاظ کے بھی ہے الله اکبر الله اکبر لا اله الا الله والله اکبر الله اکبر ولله الحمد اور اصل اسکی قول ہے اللہ سبحانہ کا واذا قضیتم الصلوٰة فاذکروا الله قیاما وقعودا وعلی جنوبکم۔ اما یہہ کہ بعدہ استغفار۔ چنانچہ آداب دعا میں گذرا۔ اور سفر السعادت میں مرقوم ہے چون از نماز سلام دادے سہ بار گفتے استغفر الله الذی لا اله الا هو الحی القیوم و اتوب الیه اللهم انت السلام ومنك السلام تبارکت وتعالیت یاذا الجلال والاکرام۔ غالبا یہہ بوجہ دعا ہونے کے بعد کبریائی منصور ہے واللہ اعلم۔ اما یہہ کہ پھر تہلیل و تحمید اور درود۔ چونکہ وارد ہے کہ رسول اللہ صلعم بعد نماز فرض ایک بار خواہ تین بار خواہ دس بار لا اله الا الله وحده لا شریك له له الملك وله الحمد یحیی ویمیت وهو علی کل شیء قدیر پڑھتے گاہے اسیقدر گاہے دیگر ادعیہ بھی اضافہ کرتے۔ اور چونکہ امراً وتعلیماً بھی ارشاد ہے اذا صلی احدکم فلیبدأ بتحمید الله والثناء علیه ثم لیصل علی النبی ثم لیدع بعد ما شاء۔ وقال اذا صلیت فاقعد فاحمد الله بما هو اهله وصل علی ثم ادعه اور ترمذی نے حضرت عمر رضؓ سے روایت کیا ہے انه قال ان الدعاء موقوف بین السماء والارض لا یصعد منه شیء حتی تصلی نبیك صلعم۔ اور علامہ سخاوی نے مقاصد الحسنہ میں ابی الدرداء رضؓ سے روایت کیا ہے اذا سئلتم الله حاجة فابدأوا بالصلوٰة علی النبی صلعم فان الله اکرم من ان یسئل حاجتین فیقضی

اعطی ۔ سے بھی مستفید ہے ـــــ اما یہہ کہ بعدہ حسب مناسب وحسب ضرورت مفید دین ومفید دنیا کی عبارت بولے ۔ لقولہ ثم لیتخیر من الدعاء اعجبہ من خیری الدنیا والاخرۃ ولیدع بہ ۔ ولحدیث عائشہ عند ابی داؤد قالت کان رسول اللہ صلعم یستحب الجوامع من الدعاء ویدع ماسوا ذلک ۱۲ ـــــ اما یہہ کہ جو شامل ہو سوال اور استعاذہ دونونکو چونکہ ادعیہ ماثورہ بعد الصلوۃ مین یہہ دونون مرعی ہین اور امراً وتعلیماً بھی طرف انکے اشارہ ثابت اور یہہ دونون عمدہ واہم مقاصد دعا کے ہین وقدمر فی الدعاء انہ کان اکثر دعوۃ النبی صلعم بہا اللہم ربنا اتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الاخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار ۔ اما یہہ کہ ساتھہ حمد اور درود کے ختم کرے چونکہ ترمذی اور مسند احمد اور مصنف ابن ابی شیبہ وغیر ذلک مین اختتام دعا الحمد للہ رب العلمین پر وارد قال ابو سعید الخدری وکان اخر دعائہ صلعم سبحان ربک رب العزۃ عما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد للہ رب العلمین پس ثابت ہے انسب اما درود فقد اورد الجزری فی حصینہ عن ابی سلیمان الدارانی اذا سئلت اللہ حاجۃ فابدء بالصلوۃ علی النبی صلعم ثم ادع بما شئت ثم اختم بالصلوۃ علیہ فان اللہ سبحانہ بکرمہ یقبل الصلوتین وھو اکرم من ان یدع ما بینھما اور امام غزالی نے احیا مین اپنے اسکو مرفوعاً نقل کیا ہے ۔ اور رزین نے حضرت عمر رض سے مرفوعاً روایت کیا ہے انہ قال قال رسول اللہ صلعم الدعاء موقوف بین السماء والارض لا یصعد حتی یصلی علی فلا تجعلونی کغمر الراکب صلوا علی اول الدعاء واوسطہ واخرہ کذا فی التیسیر الوصول ـــــ

اما یہہ کہ جو مقتدی ہون وہ فقط امین الہی امین کہین چونکہ داعی کے ساتھہ دوسرونکی شرکت ہون ہین ثابت ہے چنانچہ نماز مین بھی بعد ولا الضالین کہنے امام کے مقتدیان امین کہنے کے مامور ہوئے ہین اذا قال الامام غیر المغضوب علیھم ولا الضالین فقولوا امین ۔ اور ایسی ہی سورہ بقر کے خاتمہ پر مقتدیان پر قول آمین ہے اور قنوت فی الصلوۃ کے دعا مین مقتدی لوگ پیچھے پیچھے آمین کہتے تھے چنانچہ حافظ علی بن حجر عسقلانی نے تخریج امام رافعی مین ابن عباس رض سے

عن ابی ہریرۃ رضؓ قال قال رسول اللہ ؐ ما من عبد یرفع یدیہ حتی یبدو ابطہ
یسال اللہ مسالۃ الا اتاھا ایاہ ما لم یعجل۔ اور ملا علی قاری نے لآلی سے نقل کیا ہے کہ
قال رسول اللہ ؐ یوما لاصحابہ اجتمعوا وارفعوا ایدیکم قال انس فاجتمعنا وارفعنا
ایدینا ثم قال اللھم اغفر للمعلمین ثلاثا الحدیث اور تنزیہ الشریعۃ میں بھی حضرت انس سے
یہ بجنسہ مروی ہے لیکن الفاظ دعائیہ میں کچھ فرق ہے اور کہا کہ رجال اسناد کے اسکے مجہول ہیں۔
اور ابوداؤد نے سعد بن ابی وقاص رضؓ سے روایت کیا ہے انہ قال خرجنا مع رسول اللہ ؐ
من مکۃ نرید المدینۃ فلما کنا ببعض الطریق رفع یدیہ فدعا اللہ وخر ساجدا
ثم مکث طویلا ثم قام فرفع یدیہ ساعۃ ثم خر ساجدا ففعل ذلک ثلثا۔
وعن عبد اللہ بن زید قال خرج رسول اللہ ؐ بالناس الی المصلی یستسقی فصلی بہم رکعتین جہر فیہما بالقراۃ واستقبل
القبلۃ یدعو ورفع یدیہ۔ متفق علیہ۔ وفی حدیث عمیر عند ابی داؤد رافعا یدیہ قبل وجہہ لایجاوز بہما راسہ۔
ولہ فی حدیث عائشۃ ثم رفع یدیہ فلم یترک الرفع حتی بدا بیاض ابطیہ۔ اور چند حدیثیں مثلاً حدیث اسود
عامری وعلا حضرمی اور دو حدیث انس بن مالک عمل الیوم واللیلہ اور غنیۃ الی اور حدیث عبد اللہ بن حارث
اور فضل بن عباس مثنی مثنی خداج والی خاصۃ بعد الصلوۃ کے دعا میں ہاتھ اٹھانیکی اولا گذر چکی ہیں۔
امام جلال الدین سیوطی نے بیچ رسالہ مستقلہ کے درباب دونوں ہاتھ اوٹھانیکے دعا میں چالیس حدیث سے
زیادہ جمع کیا ہے۔ اور حافظ منذری نے ایک جزمین اسکا مستقل رسالہ تالیف کیا ہے کذا فی مسک
الختام۔ **ثانیا** یہ کہ اول عبارت متبرکہ واسماء حسنی کو بولے جیسا کہ حدیث محجن بن ادرع اللھم انی
اسئلک باللہ الاحد الصمد الذی لم یلد ولم یولد اور حدیث انس اللھم انی اسئلک
بان لک الحمد لا الہ الا انت الحنان المنان۔ اور حدیث عائشہ و براء رب جبرئیل
ومیکائیل واسرافیل۔ وحدیث انس اللھم الٰہی والہ ابراھیم واسحق ویعقوب
وحدیث زید بن ارقم اللھم ربنا ورب کل شئ انا شھید انک انت الرب وحدک لا شریک
لک۔ اور قول دعا اللہ باسمہ الاعظم الذی اذا دعی بہ اجاب واذا سئل بہ

لاُمم رابی۔ قال لیدعو فی وقت السحر فانه کان یدعو السحر واوکلادہ یومنون خلفه
فاوحی الله الیه قد غفرت لهم۔ وروی البیهقی فی الدعوات کان ابن عمر اذا امّن الناس
خلف الداعی امّن معهم ویری ذلك من السنة وکان اذا ختم ام القرآن یقول
امین۔ اور کتاب السیر والمغازی مین مروی ہے کہ دعا کی حضرت شرحبیل بن حسنہ کاتب رسول الله
امیر الجیش نے وقت معاملہ اہل بصری کے اور آمین کہا ساتھ اونکے سب صحابہ وتابعین موجودین نے۔
ایسی ہی جب دعا کی توما امیر دمشق نے برج پر بروز معاملہ دمشق تو امین کہا تمامی ساتھیون نے
اوسکے۔ اور جب عبد اللہ بن قرط صحابی قاصد امیر المومنین عمر رض کے یرموک چلنے لگے تو دعا کیا حضرت
مرتضی رض نے نزدیک مزار حضرت رسول اللہ ص کے پھر آمین کہا عباس اور عائشہ اور حسنین وتمامی حاضرین
نے۔ اور سفر بحرین مین فجر کی نماز پڑھکر جب ہاتھ اوٹھا کر دعا شروع کی حضرت علا حضرمی نے تو ہاتھ
اوٹھا کر آمین آمین کہا تمامی اہل جماعت نے۔ اور مسلم نے اپنی صحیح مین اور ابوداؤد نے سنن مین
ابو درداء سے روایت کیا ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا دعوة المرء السلم لاخیه بظهر الغیب
مستجابة عند راسه ملك موکل کلما دعا لاخیه بخیر قال الملك الموکل به امین و
لك بمثل۔ پھر جو مقتدی ہین امام داعی کے یہ زیادہ مستحق ہین امین کہنے کے المقصود یہہ کہ ساتھ
دعا کے کیا بذیل صلوة اور کیا غیر ذیل صلوة دیگرون کو بلفظ آمین شریک ہونا ثابت اور عموماً دعا کے
ساتھ آمین کو شامل کرنا مامور بہ ہے اور اعراض واستکبار یہودیت ارشاد اور فاکثروا من
قول آمین حکم اور غفلت مین ساتھ عدم سمع کے ترہیب تو چونکہ یہ محل آمین ہے مقتدیونکو آمین
کہنا انسب۔ پس مقتدی لوگ تا دعاء امام اگر بقول آمین اکتفا کرین تو فہو المراد۔ ورنہ بمتابعت رسول ص
اور امر عام للدعا ہر کسیکو اپنا اپنا ہاتھ اوٹھائے ہوئے دعا کرتے رہنا ضرور ہے اور جبتک امام ذکر اسدا اور دعاء
وظائف سے فارغ ہوکر نہین اُٹھے کسی مقتدی صلوة کو اوٹھنا نہین چاہیئے۔ امام بخاری اور نسائی نے ام سلمہ رض
سے روایت کیا ہے قالت ان النساء فی عهد رسول الله ص کن اذا سلمن من المکتوبة
قمن وثبت رسول الله ص ومن صلی من الرجال ما شاء الله فاذا قام رسول الله ص

نقل کیا ہے انہ قال ونحن نؤمن خلفه - اور سنن ابو داؤد میں یدعو علی احیاء من
بنی سلیم علی رعل وذکوان وعصیة ویؤمن من خلفه حدیث ابن عباس میں وارد
جب یہ قنوت فی الصلوۃ میں جاری ومشروع تو قنوت بعد الصلوۃ میں جو بلفظ وتقنع بیدیك
مامور بہ عام مصلی ہے متابعت بالتامین بدرجہ اولی انسب ہے وروی ابن مردویہ عن ابی ہریرۃ رض ان
النبی م قال امین خاتم رب العالمین علی عبادہ المومنین وهو فی الدعاء - واخرجہ الطبرانی
وابن عدی ایضاً بسند ضعیف وموقوفا بابی ہریرۃ - وروی ابو داؤد عن ابی زہیر النمیری وکان من
الصحابة انه کان اذا دعا الرجل بدعاء یقول اختمه بامین فان امین مثل الطابع
علی الصحیفة وکان ابو زهیر یرفعه الی النبی م وللطبرانی بروایة ابی ہریرۃ ومثل الذی لا یقول
امین کمثل رجل غزا مع قوم فاقترعوا فخرجت سهامهم ولم یخرج سهمه فقال مالسهمی
لم یخرج قال انك لم تقل امین - واخرج احمد وابن ماجه والبیہقی فی سننہ بسند صحیح بروایة
عائشہ ماحسدتکم الیہود علی شئ ماحسدتکم علی السلام والتامین - وفی حدیث
معاذ بن جبل رض عند الطبرانی فی الاوسط السلام واقامة الصفوف وقولهم خلف امامهم
امین - وروی ابن ماجہ عن ابن عباس رض قال قال رسول اللہ م ماحسدتکم الیہود علی شئ
ماحسدتکم علی امین فاکثروا من قول امین - وفی حدیث ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ م
سیکون فی امتی رجال یدعون الناس الی اقوال احبارهم ورهبانهم ویعملون بها
ویحسدون المسلمین علی التامین خلف الامام کما حسدتکم الیہود رواہ ابن السکن و
ابن القطان فی سننہما - واخرج الحارث ابن ابی اسامہ فی مسندہ - والحکیم الترمذی فی نوادر الاصول
وابن مردویہ عن انس رض قال قال رسول اللہ م اعطیت ثلاث خصال اعطیت صلوۃ فی
الصفوف واعطیت السلام وهو تحیة اهل الجنة واعطیت امین ولم یعطها احد
ممن کان قبلکم الا ان یکون اللہ اعطاها هارون فان موسی کان یدعو ویؤمن
هارون - اور نقل کیا ہے امام غزالی نے بیچ تفسیر اپنے تحت قول یعقوب سوف استغفر

لزوم دعا پر بعد نماز فریضہ کے جیسا کہ حدیث انس کو ــــ اور حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی قدس سرہ
نے تفسیر عزیزی پارہ عم سورہ الم نشرح مین زیر آیت فاذا فرغت فانصب والی ربک فارغب
تحریر فرمایا ہی کہ بعضے از مفسرین چنین گفتہ اند کہ مراد آنست کہ چون از نماز فرض فارغ شوی دست خود را
برائے دعا بردار ــ اور معالم التنزیل مین زیر اس آیت لکھا ہے قال ابن عباس وقتادہ والضحاک
ومقاتل والکلبی فاذا فرغت من الصلوۃ المکتوبۃ فانصب الی ربک
فی الدعاء وارغب الیہ فی المسئلۃ یعطیک ــ اور مدارک مین مجرد ابن عباسؓ سے
مروی ہے ــ اور جلالین مین لکھا ہے فاذا فرغت من الصلوۃ فانصب اتعب فی الدعاء
اور کمالین مین ہے اتعب فی الدعاء فان الدعاء بعد الصلوۃ مستجابۃ کذا ہو الماثور
عن ابن عباس وقتادہ والضحاک ومقاتل ۱۲ اور امام الحفاظ حافظ علی بن حجر عسقلانی
نے رد پر ابن القیم کے فتح الباری مین اسکو خوب زور دیا ہے ــ اور امام جلال الدین سیوطی نے
اور منذری اور ابو الفتح تقی الدین محمد بن تاج الدین نے اسباب مین مستقل رسالہ لکھدیا ہے ــ اور
امام المحدثین نسائی نے اپنے سنن مین باب باب الذکر والدعا بعد التسلیم قائم کیا ہے ــ اور امام المحدثین
امام بخاری نے اپنے صحیح مین باب باب الدعاء بعد الصلوۃ المکتوبۃ قائم کیا ہے ــــ پھر باوجود ایسی
شہرت وثبوت متواترہ کے دعاء بعد الصلوۃ کے مشروعیت ومسنونیت مین کسی ذی علم کو شک وہم
ہونا اور اسکو بدعات سے سمجھنا کمال درجہ کا تعصب وچشم پوشی اور غلو فی الدین ہے ــ بعض مقلدین
مو سیچہ ہیبتیہ یہہ جو کہتے ہین کہ امام ابن القیم جوزی نے ہدی مین اور انکے شاگرد امام مجد الدین فیروز آبادی
نے سفر السعادت مین اسکو بدعت لکھا ہے ــ محض کوری وبدفہمی واتہام ہے واضح ہو کہ امام ابن القیم
ہدی مین بفصل بیان تشہد صفحہ ایکسو اکیتیس اسقدر لکھتے ہین ثم شرع لہ من الدعاء

سلہ قولہ بدعی ۱۲ مسائل ہین اعمال بدعت وسنت پر سے وہ ہے جو رسول اللہ سے بحیثیت عبادت وعادت
ثابت ہوا ــ مگر یہان ... مراد کتاب سے اوس کے ہے ایک رسالہ کتاب الصلوۃ جس مین بدعت کو ضبط
کرکے تصنیف کیا ہے اور سنہ ۱۲۹۶ ہجری مین بشہر دہلی مطبع مرتضوی مین چھپ گیا ہے ۱۲ م

قام الرجال۔ اور ابو داؤد نے انس رض سے روایت کیا ہے ان النبی صلعم حضهم علی الصلوٰة ونهٰهم ان ینصرفوا قبل انصرافه من الصلوٰة۔ اور حدیث ثوبان ولا یؤم عبد قوما فیخص نفسه بدعوة دونهم کا نتیجہ و استفادہ مقتدیون کے حاضر رہنے اور شریک ہونیسے قرینہ ظاہر ہے واللہ اعلم بالصواب ——— انتہا یہہ کہ پھر مانند امام اور منفرد کے ہر کوئی اون دونون ہاتھونکو اپنے اپنے مونہہ پر ملے۔ روی الترمذی عن عمر بن الخطاب رض قال کان رسول الله م اذا رفع یدیه وفی قول اذا مد یدیه فی الدعاء لم یحطها حتی یمسح بهما وجهه وفی لفظ لم یردهما حتی یمسح بهما وجهه۔ اور حدیث سائب بن یزید کی اس بارہ مین اول گذری اور ابوداؤد نے ابن عباس رض سے امر ابھی روایت کیا ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جب فارغ ہو تملوگ دعا سے ملو ہتھیلیون سے اپنے مونہونکو اپنے ترمذی نے حدیث کو اپنے صحیح غریب کہا ہے اور اوسکو حاکم نے بھی مستدرک مین روایت کیا ہے اور عبد الغنی بن سعید نے بیچ کتاب ایضاح الاشکال کے اور ابن ماجہ اور ابن عساکر اور طبرانی نے بھی اوسکو روایت کیا ہے۔ اور حدیث ابن عباس کو بھی حاکم نے اوس سے اور ابن نصر نے ولید بن عبد اللہ بن ابی مغیث سے اور ابن حبان نے صحیح مین اپنے دونون سے روایت کیا ہے۔ شیخ دہلوی نے ترجمہ فارسی مشکوٰة مین لکھا ہے پس مسح بدو دست در صورتی بود کہ دست برداشت و چون بر نمیداشت مسح نمیکرد ولیکن برداشتن دستہا از آداب دعاست ——— اور بھی لکھا ہے کہ بعد نماز فرض محل اجابت کا ہے دعا کے۔ اور امام نووی نے بھی لکھا ہے کہ بعد نماز کے دعا مقبول ہوتی ہے اور ہاتھ اٹھاکر دعا کرنا بعد نماز آنحضرت م سے ثابت ہے۔ اور امام غزالی حجة الاسلام رحمہ اللہ نے احیاء العلوم کے کتاب التاسع باب ثانی مین بذیل آداب دعا بعد نماز کے ہاتھ اوٹھاکر دعا کرنا اور ہاتھ کو مونہہ پر ملنا سنت ثابت کیا ہے ——— اور حضرت پیران پیر غوث الاعظم نے غنیة الطالبین کے کتاب الآداب مین ایک مختصر فصل مین یہہ لکھا والادب فی الدعاء ان یمد یدیه یحمد الله تعالیٰ ویصلی علی النبی م ثم یسئل حاجته ولا ینظر الی السماء فی حال دعائه واذا فرغ مسح بیدیه علی وجهه۔ لہ قوله تعالیٰ فاذا فرغت فانصب والی ربک فارغب کو دلیل ٹھہرایا ہے

و آداب دعا کا اور موجبات اجابت کا اوسکے اختیار کرتے ہین چنانچہ عبارت سے زاد المعاد
کے اظہر ہے اور دلالت مین حدیث ابی امامہ کے محل اجابت دعا کا ہونیمین بعد السلام کے بھی
قائل ہے حیث قال وقد سئل النبی ص ای الدعاء اسمع فقال جوف اللیل و ادبار الصلوٰۃ
المکتوبۃ اور ادبار کے دونون معنی لکھا اور کہا باعتبار جزو موخر دلالت اسکا قبل سلام پر ہے۔
اور باعتبار معنی عقب شئ دلالت اسکا اوپر سلام پر ہے۔ اور یہہ خوب تحقیق سے اولاً معلوم ہو چکا
کہ معنی دبر اذکار اور ادعیہ مین بمعنی عقب ہے پس دعا بعد السلام افضل و انفع ٹھہرا اور کیون نہین
جب زاد المعاد مین بھی بسبب مراعات آداب دعا کے اسکو مستحب کہا ہے چنانچہ جلد اول صفحہ ۶۸
مین بعد بیان ہدی نبی ص کے صاف لکھدیا ہے وان المصلی اذا فرغ من صلوتہ وذکر اللہ و
ھللہ وسبحہ وحمدہ وکبرہ بالاذکار المشروعۃ عقیب الصلوٰۃ استحب لہ ان یصلی
علی النبی ص بعد ذلک و یدعو بما شاء ۔۔۔ پس ضرور ثابت ہوا کہ جو کچھ کلام و گفتگو اوس کو
اسبابین ہے گرچہ افضل و انفع ہی ہین نہی حقہین اوس داعی کے ہے جو جلدی باز رسمی داعی ہین
باینہمہ اوسکی کسی تمہید و کلام سے اس دعا قلب غافل و مجرد از آداب کے بھی بطلان یا مذمومیت نہین
ثابت صرف مرجوح ۔۔۔ اور گرچہ عند التامل باین تفریق حالت داعیان دعا قبل السلام بحسب قول اسکے
افضل و انفع ذہن مین میرے ٹھیک معلوم ہوتا ہے لیکن جن تقریر و تمہید سے اوسنے جسکو ہدی لکھا ہے
البتہ اوسمین نسیان اور غلو ہے بنا بر حافظ نے فتح الباری مین اوسکے اس ہدی قائم کرنیکو مردود لکھا ہے
اور غلو اوسکا اکثر مقام حد سے تجاوز کر گیا ہے چنانچہ دیکھو قرأۃ آیت الکرسی کی بعد نماز فرض بخبر مشاہیر باسناد
صحیح و حسن باخراج جماعہ اہل حدیث ثابت اوسکو ایکدم موضوع لکھدیا ہے پھر امام مجد الدین اسمین
موافق نہین سفر السعادت مین لکھتے ہین کہ صحیح ست موضوع نیست اور اس مانند سیکڑون غلو اوسکا
مشہور عام ہے اور خواہ مخواہ ایسی جرح و قدح اور انکار و اثبات کے سبب سے عند المحققین وہ بہت
بدنام ہے ۔ درود پڑھنا نماز مین بعد تشہد بقید قاعدہ آخیرہ جو مطلق کسی ضعیف حدیث سے بھی
نہ فعل نبوی ثابت بقول نبوی پھر اسکے ہدی ہونیمین خواہ مخواہ زور دیا ہے ۔۔ اور پاخانہ پھر کے بعد کلوخ

مایختارہ من مصالح دنیاہ واخرتہ والدعاء فی ھذا المحل قبل السلام افضل من الدعاء بعد السلام وانفع للداعی یعنی بعد تشہد کے مشروع ہے واسطے نمازی کے دعا سے جو پسند آوے اوسکو بھلائیون سے دنیا اوسکے کے اور آخرت اوسکے کے۔ اور دعا کرنا اس محل مین قبل سلام پھیرنے کے افضل ہے دعا کرنے سے بعد سلام پھیرنیکے اور زیادہ مفید ہے واسطے دعا کرنیوالے کے ۱۲ پھر افضل اور انفع کے معنی کسی لغت یا اصطلاح عرب مین بدعت نہین ہے صرف مرجح و اعلی ہے۔ با اینہمہ افضلیت مین کوئی دلیل نہین پیش کیا ہے بجز ذہن صوفیہ اپنے کے حیث قال لان المصلی قبل سلامہ فی محل المناجات والقربۃ بین یدی ربہ فسؤالہ فی ھذا الحال اقرب الی الاجابۃ من سؤالہ بعد انصرافہ من بین یدیہ پھر یہہ لیاقت محض جو صلا اور مخالف شرع ثبوتہ کے ہے رسول اللہ ۔نے دعا بعد از سلام کو اسمع فرمایا تو یہی دعا یعنی باعتبار محل اجابت و قربت یہی اقرب و اسمع ہے اور جو اسمع وہی انفع۔ اور سلام رخصتی دربار کی یا حجاب بارگاہ کا نہین ہے وہ آداب اتمام خدمت مفروضہ کا ہے اوسکی قبولی یا انعام طلبی یا اپنی محتاجی و حرج کی اطلاع مین عرض و معروض کا یہی محل ہے نہ کہ اثناء خدمت مین بنا بر اندر نماز کے جو کچھ ثابت وہ ضمنا ہی مستقلا نہین فتامل اور حدیث عبد اللہ بن ابی اوفی تقدم وضو اور رکعتین والی اور حدیث استخارہ و استسقا و کسوف و عید کے دعا والی اور کل احادیث دعا بعد از سلام والی مخالف ہین اس تاویل کو اوسکے۔ اور گرچہ یہہ تاویل افضلیت و انفع کو حجت و برہان نہوئی لیکن اسی ترجیح سے محل دعا کا بعد السلام اور مشروعیت اوسکی اوسکے نزدیک بھی صحیح پائی گئی پھر بدعت کی نسبت صریح تہمت اور جہل ہے۔ ثانیًا یہہ کہ البتہ دعا قبل السلام دعاء بعد السلام سے افضل و انفع ہے اوس داعی کے حق مین جو جلدی باز نمازی بطور رسم بعد سلام کے بدون اختیار مراعات و آداب دعا کے اور بلا ایراد موجبات اجابت دعا کی بقلب غافل لاو صرف دو چار کلمہ سوکھا پھیکا ایک لگا ہاتھ اٹھاتے ہین نہ کہ حق مین اون کے جو مراعات

لہ قولہ قبل السلام ۱۲ بعد تشہد جتنی دعا حدیثون مین مذکور ہین وہ قبل سلام یا بعد سلام کی تفصیل وہان ملفوظ نہین مگر شاذ محض نہین ہے اکثر دعا قبل سلام قرار پائی ہین ہان بہ لفظ فی الصلوۃ جتنی دعا کہ وارد ہین البتہ وہ قبل سلام پر دلالت رکھتی ہین ۱۲ م

الحمد للہ کہ تحقیق میری اس باب میں اس امام کے بھی موافق پڑی اب سوال ان عبادات سے ہے ہاتھہ اوٹھاکر دعا کرنا
بعد نماز فرض کے بامراعات آداب مشروعہ بلا شبہ ثابت و صحیح ٹھہرا — وروی الطبرانی عن جعفر بن محمد الصادق
انہ قال الدعاء بعد المکتوبۃ افضل من الدعاء بعد النافلۃ — وروی الغزالی عن مجاہد انہ
قال ان الصلوٰۃ جعلت فی خیر الساعات فعلیکم بالدعاء خلف الصلوٰۃ کذا اوردہ
فی الاحیاء — شیخ نے شرح میں سفر السعادت کے اخیر میں بصفحہ ۱۱۵ تنبیہ المشرکین سے نقل کیا ہے کہ وارد
امیر المومنین علی رض آوردہ کہ گفت طواف میکردم خانہ کعبہ را ناگاہ مردی را دیدم متعلق باستار کعبہ و میگوید
یا من لا یشغلہ سمع عن سمع یا من لا تغلطہ المسائل یا من لا یبرم بالحاح الملحین
اذقنی برد عفوک وحلاوۃ مناجاتک پس گفتم باز بخوان یا عبد اللہ این کلام را باز برخواند و گفت
سوگند بخدائے کہ ذات خضر در دست قدرت اوست و او خود خضر بود ہر کہ این کلمات را بعد از ہر نماز فریضہ
بگوید آمرزیدہ شود گناہان وے — تنبیہ مخفی نرہے کہ اکثر حسنات و مستحبات دینیہ اعمال شرعیہ ہیں کہ
رسول اللہ صلعم نے اونکا اجرا و شیوع اوسپر عمل و میلان محبوب و مرغوب رکھکر امت کو طرف اوسکے اشارہ و
اشتغال کر دیا ہے مگر آپ اوسکے ضابطہ نہوئے اور نہ امر متحتم اوسپر کیا ہے چنانچہ حدیث عائشہ رض سے جو
ابی داؤد میں مروی ہے ظاہر ہے قالت ما سبح رسول اللہ صلعم سبحۃ الضحی قط وانی لاسبحہا وان
کان رسول اللہ لیدع العمل وہو یحب ان یعمل بہ خشیۃ ان یعمل بہ الناس فیفرض علیہم
اور اسی معنی میں بخاری اور مسلم میں متفق علیہ حدیث اوسی عائشہ رض سے مروی ہے قالت صنع رسول
اللہ صلعم شیئا فرخص فیہ فتنزہ عنہ قوم فبلغ ذلک رسول اللہ صلعم فخطب فحمد اللہ ثم
قال ما بال اقوام یتنزہون عن الشیء اصنعہ فواللہ انی لاعلمہم باللہ واشدہم
لہ خشیۃ ۱۲ پھر جس چیز میں قولا لفظا تحریص و ترغیب اور تعلیم و تاکید ہے اوسمیں فعل کی تلاش کرنا
اور اوسپر موافقت فعل بالاقوال پر ہی عادت اور بیشتر ذکر تفریق دیکھنا ہمیشہ مسلمانی نہیں اوراسکا
محض حیلہ ہے پھر باوجود اتنی تحقیقات و ثبوت صحت دعا اور دفع وساوس مشککین بحث کے اگر بعض نہوی
متعصب ہوا پرست کی غلو بخار سے اور ناواقفیت سے انکار کا جوش اور اشکال کرنا چھوڑتے تو

ایسون کی تجاہل کی تردید دندان شکن ردمین رسالہ مسائل سبعہ مؤلفہ مولوی قسیم الدین صاحب ساکن
دولت کہاں نامنا جاتی کے بخوبی تحریر ہے یہان مجرد اثبات اور احکام وارکان پر دعا بعد السلام کے اکتفا
کیا گیا ہے بعض احباب کو حدیث عائشہ رضہ کان رسول اللہ صلعم اذا سلم لم یقعد الا مقدار
ما یقول اللھم انت السلام الخ موجب تشویش ہی تو اسمین نماز کا ذکر نہین ہے نماز کے بعد کی
لانبی دعا تو وہ خود روایت کرتی ہین اللھم رب جبرائیل الخ پھر محتمل ہے کہ یہہ سلام مجلس کے رخصت
والا ہو یا کوئی دیگر یا تہجد و نوافل کے شفعہ رکعتین والا نماز فریضہ کے اختتام والا ہرگز نہین ہے کیونکہ بعد
سلام نماز فریضہ کے مانند دیگر ازواج واصحاب رضوان اللہ کے بڑی بڑی عبارت کی دعا اور ذکر وہ بھی روایت
کرتی ہین اور ثابت ہے کہ بعد نماز فجر کے رسول اللہ صلعم تا طلوع آفتاب وہین بیٹھے رہتے اور بعد ظہر و دیگر نماز کے
بھی اکثر وہین بیٹھا رہنا ثابت تو ضرور وہ سلام بعد نماز فریضہ کا نہین ہے یا لم یقعد کا معنی دیگر ہے یعنی بعد سلام کے
تعدد ملتمہ کے نشست پر قاعد نہ رہتے مگر اتنا ٹھہر یہہ حدیث جلسہ انصراف کے مقدار مین ہے تصریحا جیسا کہ
حدیث براء بن عازب عند النسائی فجلسته بین التسلیم والانصراف قریبا من السواء مقدار مین
جلسہ انصراف کے ہے تخمینا یعنی مقدار رکوع اور قومہ اور سجدہ اور جلسہ بین السجدتین وجلسہ انصراف بعد التسلیم
قریب المقدار ہوتا پس اتنا ٹھہر کے تب گھومتے اور اسمین چند غایت ہے ایک تو یہہ کہ آپکے قاعدہ سے کل
مقتدی قبلہ رخ بیٹھے رہے عورتین باپردہ بخوبی کل نکل گئین مردونکی نظر اونپر نہین پڑی دوسرے یہہ کہ نماز مین کوئی سہو
ہوا ہو تو کوئی بولیگا پھر اوسی رخ سے ادا ہوگا پس یہہ حدیث عائشہ دعا بعد الصلوۃ کو نوعی معارض نہین وہم
محض خام ہے اما قول بعض نادان کا کہ دعا مین ہاتھ اوٹھا کر خدا کو شرم دینا ہم نہین چاہتے ہین تو اس مسخرے جہل کے جواب سے
سکوت مناسب نتیجہ اس استکبار و استغنائی واستہزا کا کفر ہے اللھم سبحانک لا علم لنا الا ما علمتنا انک
انت العلیم الحکیم رب اغفر لی وارحمنی وعبادک المؤمنین بعزۃ اسمائک الکریم وحرمۃ سید
المرسلین آمین اللھم ربنا آمین خداوندا بطفیل احمد مصطفے صلعم واحمد مجتبی رضی اللہ عنہ وارضاہ اس احقر کو تجی
کی امید ہے لا مسلمانون مین خلق اور اتفاق اور ہمدردی و تحمل اور تقویت اسلام او حمیت دین کی حس و توفیق
عطا کر آمین الٰہی آمین ؎ کیا جیتے ہیکے ہے در پر لگی ہوئی * پیاسو سبیل ہے سر کوثر لگی ہوئی ۔